مؤلف دامت برکاتہم کی طرف سے تصحیح افادات
اور اضافات کے ساتھ

# الدُّرُّ المنضُود
## علیٰ
# سُنن ابی داود

الجزء الثانی

افادات درسیہ

مولانا محمد عاقل صاحب صدر المدرسین مظاہر علوم

تلمیذ رشید

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب قدس سرہ

ناشر

## فہرست مضامین الدر المنضود علی سنن ابی داؤد (تقریر ابوداؤد شریف) جلد ثانی


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| **كتابُ الصّلوٰة** | |
| صلوۃ سے متعلق ابحاث ثمانیہ مفیدہ | ۱ |
| یُسمع دَوِیُّ صوتہ، اور اسکی تشریح | ۵ |
| قال لا الّا ان تطوع پر فقہی کلام واختلاف ائمہ | ۶ |
| واللہ لا ازید علی ہذا ولا انقص | ۷ |
| **باب فی المواقیت** | ۸ |
| صلوات خمسہ کے اوقات کی تفصیل مع اختلاف علماء | ۱۰ |
| حدیث امامت جبرئیل کی شرح | ۱۱ |
| وقت مغرب میں شافعیہ کے مذہب کی تحقیق | ۱۳ |
| عمر بن عبد العزیز اخّر العصر شیئاً | ۱۴ |
| باب فی وقت صلوٰۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم | ۱۷ |
| نوم قبل العشاء اور حدیث بعد العشاء کی تفصیل | ۱۸ |
| وکان یصلی الصبح وما یعرف احدنا جلیسہ | ۱۹ |
| باب فی وقت صلوٰۃ الظہر | 〃 |
| فی الصیف ثلٰثۃ اقدام الی خمسۃ اقدام | ۲۰ |
| حتی رأینا فئ التلول اور وقت ظہر الی المثلین کی بحث | ۲۲ |
| ان شدۃ الحر من فیح جہنم اور اسکی تشریح | ۲۳ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| باب فی وقت صلوٰۃ العصر | ۲۴ |
| کان یصلی العصر والشمس فی حجرتہا اور اس کی شرح | ۲۵ |
| باب فی الصلوٰۃ الوسطی | ۲۶ |
| غزوہ خندق میں فائتہ نمازوں کی تعداد | ۲۷ |
| باب من ادرک رکعۃ من الصلوٰۃ فقد ادرکہا اور اسمیں مسلک احناف کی تحقیق | ۲۹ |
| فکانت بین قرنی شیطان اور اس کی شرح | ۳۲ |
| باب فی وقت المغرب | ۳۳ |
| الی ان تشتبک النجوم اور اہل تشیع کا استدلال | ۳۴ |
| باب فی وقت العشاء الآخرۃ | 〃 |
| یصلیہا لسقوط القمر لثالثۃ | ۳۵ |
| تاخیر عشاء اور اسکی تقدیم کی بحث | ۳۶ |
| باب فی وقت الصبح | ۳۷ |
| ما یعرفن من الغلس اور اسکی شرح | 〃 |
| اسفار کے دلائل | ۳۹ |
| باب فی المحافظۃ علی الصلوات | 〃 |
| صلوات خمسہ کے اوقات مستحبہ کی تفصیل عند الائمۃ الاربعۃ | 〃 |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| جمعہ کا وقت مستحب اور اس میں اختلاف علماء | ۴۰ |
| تحقیق صنابحی | 〃 |
| وجوب وتر کی دلیل | ۴۱ |
| عن القاسم بن غنّام عن بعض امہاتہ الخ | ۴۲ |
| وقت اول کی فضیلت اور اس پر کلام | ۴۳ |
| افضل الاعمال کا مصداق اور اس میں اختلاف علماء | 〃 |
| قلت ان ہذہ ساعات فیہا اشغال الخ | ۴۴ |
| باب اذا اخّر الامام الصلوٰۃ عن الوقت | ۴۵ |
| اعادۂ صلوۃ سے متعلق مسائل خلافیہ فقہیہ | ۴۶ |
| فصلّوا معہم ما صلّوا القبلۃ | ۴۷ |
| باب فی من نام عن صلوۃ او نسیہا | ۴۸ |
| واقعۂ لیلۃ التعریس کی بحث | 〃 |
| فقال انظر نقلت ہذا راکب هذان راکبان الخ اور اسکی شرح | ۵۲ |
| ومن الغد للوقت، اور اس کی تشریح | ۵۳ |
| جیش الامراء کا مصداق | ۵۴ |
| واقعۂ لیلۃ التعریس اور تعلیم فعلی | ۵۶ |
| **باب فی بناء المساجد** | 〃 |
| تزیین مساجد کا حکم شرعی | ۵۷ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| ان یجعل مسجد الطائف حیث کان طواغیتہم | ۵۸ |
| وغیرہ عثمانؓ وسقفہ بالساج | ۵۹ |
| فنزل فی علو المدینۃ | ۶۰ |
| قبور مشرکین کا نبش | ۶۱ |
| باب اتخاذ المساجد فی الدور | ۶۲ |
| صحیفۂ سمرہ کی پہلی حدیث | ۶۳ |
| باب فی السرج فی المساجد | ۰ |
| باب فی حصی المسجد | ۶۴ |
| باب فی کنس المساجد | ۶۵ |
| نسیان قرآن کا حکم | ۶۶ |
| باب فی اعتزال النساء فی المساجد عن الرجال | ۰ |
| باب فی ما یقول الرجل عند دخولہ المسجد | ۶۸ |
| خود نبی کو اپنی نبوت پر ایمان لانا واجب ہے | ۰ |
| باب ما جاء فی الصلوٰۃ عند دخول المسجد | ۶۹ |
| اذا جاء احدکم المسجد الخ اس حدیث سے متعلق مباحث خمسہ | ״ |
| باب فی فضل القعود فی المسجد | ۷۰ |
| قولہ مالم یحدث، اور اخراج ریح فی المسجد کا حکم | ۷۱ |
| باب فی کراہیۃ انشاد الضالۃ فی المسجد | ۷۲ |
| باب فی کراہیۃ البزاق فی المسجد | ۷۳ |
| شرح حدیث میں امام نووی اور قاضی عیاض کا اختلاف | ۷۳ |
| اسطوانہ مخلقۃ | ۷۶ |
| باب ما جاء فی المشرک یدخل المسجد | ۷۷ |
| فقال قدا جبتک، اس کلام کی شرح | ۷۸ |
| ایک ہی حدیث پر مصنفؒ اور امام بخاریؒ کے دو مختلف ترجمے | ۷۹ |
| باب فی المواضع التی لا تجوز فیہا الصلوٰۃ | ۸۰ |
| وجعلت لی الارض مسجدا وطہورا | ״ |
| وہ مواضع سبعہ جن میں نماز ممنوع ہے | ۸۱ |
| باب النہی عن الصلوٰۃ فی مبارک الابل | ۸۲ |
| باب متی یؤمر الغلام بالصلوٰۃ | ۰ |
| کیا تارک صلوٰۃ کی سزا قتل ہے | ۸۴ |
| وفرقوا بینہم فی المضاجع | ״ |
| **باب بدء الاذان** | ۸۵ |
| مباحث ستہ متعلقہ باذان | ״ |
| باب کیف الاذان | ۸۹ |
| ترجیع فی الاذان کی بحث | ۹۱ |
| صبح کی اذان میں الصلوٰۃ خیر من النوم | ۹۳ |
| عن ابن ابی محذورۃ عن ابیہ عن جدہ اس سند کی تشریح | ۹۵ |
| احیلت الصلوٰۃ ثلاثۃ احوال | ۹۶ |
| احیلت الصیام ثلاثۃ احوال | ۹۸ |
| تحویل قبلہ سے متعلق دو بحثیں | ۹۹ |
| باب فی الاقامۃ | ۱۰۰ |
| تثنیۂ اقامۃ میں حنفیہ کے دلائل | ۱۰۱ |
| باب الرجل یؤذن ویقیم آخر | ۱۰۴ |
| باب رفع الصوت بالاذان | ۱۰۵ |
| باب ما یجب علی المؤذن من تعاہد الوقت | ۱۰۷ |
| باب الاذان فوق المنارۃ | ۱۰۸ |
| باب فی المؤذن یستدیر فی اذانہ | ۱۰۸ |
| باب ما یقول اذا سمع المؤذن | ۱۱۰ |
| اذان خطبہ کی اجابۃ | ۱۱۱ |
| باب ما یقول اذا سمع الاقامۃ | ۱۱۳ |
| باب ما جاء فی الدعاء عند الاذان | ״ |
| باب اخذ الاجر علی التاذین | ۱۱۴ |
| استیجار علی الطاعات میں اختلاف علماء | ۱۱۵ |
| باب فی الاذان قبل دخول الوقت | ۱۱۶ |
| باب الاذان للاعمیٰ | ۱۱۸ |
| باب فی الخروج من المسجد بعد الاذان | ۱۱۹ |
| اعادۂ صلوٰۃ سے متعلق متعدد ابواب | ۱۲۰ |
| باب فی المؤذن ینتظر الامام | ۰ |
| باب فی التثویب | ۱۲۱ |
| باب فی الصلوٰۃ تقام ولم یأت الامام | ۱۲۲ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| متی یقوم الناس فی الصف | ۱۲۳ |
| متی یکبر الامام للتحریمۃ | " |
| اقامت اور تکبیر تحریمہ کے درمیان فصل | ۱۲۴ |
| باب فی التشدید فی ترک الجماعۃ | ۱۲۵ |
| حکم جماعت میں مذاہب علماء | ۱۲۶ |
| امی کیلئے ترک جماعت کی اجازت | ۱۲۸ |
| باب فی فضل صلوۃ الجماعۃ | ۱۲۹ |
| باب ماجاء فی فضل المشی الی الصلوۃ | ۱۳۱ |
| کیا دار بعیدہ من المسجد افضل ہے قریبہ سے | " |
| بخاری شریف کے ایک ترجمۃ الباب کی توجیہ | ۱۳۲ |
| فاجرہ کا اجر الحاج المحرم | ۱۳۳ |
| ثواب جماعت کے بارے میں اختلاف روایات | ۱۳۵ |
| باب ماجاء فی الھدی فی المشی الی الصلوۃ | ۱۳۶ |
| تشبیک فی الصلوۃ | ۱۳۶ |
| باب ماجاء فی خروج النساء الی المسجد | ۱۳۷ |
| باب السعی الی الصلوۃ | ۱۳۸ |
| ما ادرکتم فصلوا وما فاتکم فاتموا | ۱۳۹ |
| باب فی الجمع فی المسجد مرتین | ۱۴۰ |
| باب فیمن صلی فی منزلہ ثم ادرک الجماعۃ | ۱۴۱ |
| باب اذا صلی فی جماعۃ ثم ادرک الجماعۃ | ۱۴۲ |
| **باب فی جماع الامامۃ** | ۱۴۳ |
| باب فی کراھیۃ التدافع عن الامامۃ | " |
| باب من احق بالامامۃ | ۱۴۴ |
| امامت صبی مع اختلاف ائمہ | ۱۴۵ |
| باب امامۃ النساء | ۱۴۷ |
| باب الرجل یؤم القوم وھم لہ کارھون | ۱۴۸ |
| باب امامۃ البر والفاجر | ۱۴۹ |
| باب امامۃ الاعمیٰ | " |
| باب امامۃ الزائر | ۱۵۰ |
| باب الامام یقوم مکانا ارفع من مکان القوم | " |
| باب امامۃ من صلی بقوم وقد صلی تلک الصلوۃ | ۱۵۱ |
| باب الامام یصلی من قعود | ۱۵۲ |
| واذا قرأ فانصتوا کے ثبوت کی بحث | ۱۵۵ |
| باب الرجلین یؤم احدھما صاحبہ کیف یقومان | ۱۵۶ |
| حضورؐ اور ام حرام کے درمیان علاقۂ محرمیۃ کی بحث | ۱۵۷ |
| تنفل بالجماعۃ میں اختلاف ائمہ | " |
| مسئلہ محاذاۃ میں حنفیہ کی دلیل | ۱۵۸ |
| باب اذا کانوا ثلاثۃ کیف یقومون | ۱۵۹ |
| ان جدتہ ملیکۃ کی شرح | ۱۵۹ |
| مسائل ثابتۃ بالحدیث | ۱۶۰ |
| باب الامام ینحرف بعد التسلیم | ۱۶۱ |
| باب الامام یتطوع فی مکانہ | ۱۶۳ |
| باب الامام یحدث بعد ما یرفع رأسہ | " |
| باب ماجاء ما یؤمر بہ المأموم من اتباع الامام | ۱۶۴ |
| تقدم علی الامام فی اداء الارکان کی تفصیل مع اختلاف ائمہ | " |
| بل السمن من اوصافہ صلی اللہ علیہ وسلم | ۱۶۶ |
| باب ماجاء فی التشدید فیمن یرفع قبل الامام | ۱۶۷ |
| **باب جماع الثواب ما یصلی فیہ** | ۱۶۸ |
| حد العورۃ میں اختلاف علماء | ۱۶۹ |
| انکشاف عورت میں اختلاف علماء | ۱۷۰ |
| صلوۃ فی الثوب الواحد | " |
| باب الرجل یعقد الثوب فی قفاہ | ۱۷۱ |
| ثوب واحد کے اقسام ثلاثہ اور ہر ایک کا طریق استعمال | " |
| لو وقع نظر المصلی علی عورتہ | ۱۷۲ |
| باب الاسبال فی الصلوۃ | ۱۷۳ |
| اشتمال الیہود اور اشتمال الصماء کی تفسیر | ۱۷۴ |
| باب فی کم تصلی المرأۃ | ۱۷۵ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| باب فی المرأۃ تصلی بغیر خمار | ۱۷۵ |
| باب ماجاء فی السدل فی الصلوٰۃ | ۱۷۷ |
| باب الرجل یصلی عاقصاً شعرہ | ۱۷۸ |
| باب الصلوٰۃ فی النعل | ۱۷۹ |
| صحتِ صلوٰۃ کیلئے طہارۃ عن النجاسۃ کے شرط ہونے میں اختلاف | ۱۸۰ |
| باب المصلی اذا خلع نعلیہ این یضعھما | ،، |
| باب الصلوٰۃ علی الخمرۃ | ۱۸۱ |
| بلا حائل زمین پر سجود میں اختلاف | ،، |
| باب الصلوٰۃ علی الحصیر | ۱۸۲ |
| باب الرجل یسجد علی ثوبہ | ۱۸۳ |
| باب تسویۃ الصفوف | ۱۸۴ |
| وکعبہ بکعبہ، کی شرح | ۱۸۵ |
| صف اول کا مصداق | ۱۸۶ |
| تسویۂ صفوف کس وقت ہونا چاہئے | ،، |
| باب الصفوف بین السواری | ۱۸۸ |
| باب من یستحب ان یلی الامام | ۱۹۰ |
| باب مقام الصبیان من الصف | ۱۹۱ |
| باب صف النساء الخ | ،، |
| باب مقام الامام من الصف | ۱۹۲ |
| باب الرجل یصلی وحدہ خلف الصف | ۱۹۳ |
| باب الرجل یرکع دون الصف | ،، |
| **باب ما یستر المصلی** | ۱۹۴ |
| ستر سے متعلق ابحاثِ عشرہ | ۱۹۴ |
| باب الخط اذا لم یجد عصاً | ۱۹۷ |
| باب الصلوٰۃ الی الراحلۃ | ۱۹۸ |
| باب ما یؤمر المصلی ان یدرأ الخ | ۲۰۰ |
| باب ما ینھی عنہ من المرور بین یدی المصلی | ۲۰۲ |
| باب ما یقطع الصلوٰۃ | ۲۰۳ |
| اللھم اقطع اثرہ | ۲۰۴ |
| سترۃ الامام سترۃ لمن خلفہ | ۲۰۵ |
| مسئلۃ الباب میں اختلاف مع ثمرۂ اختلاف | ۲۰۶ |
| باب من قال المرأۃ لاتقطع الصلوٰۃ | ۲۰۷ |
| باب من قال الحمار لا یقطع الصلوٰۃ | ۲۰۸ |
| **باب تفریع استفتاح الصلوٰۃ** | ۲۱۰ |
| باب رفع الیدین | ،، |
| رفع یدین سے متعلق مباحث خمسہ | ۲۱۱ |
| رفع یدین میں امام مالک کے مسلک کی تحقیق | ۲۱۲ |
| رفع یدین عند الحنفیہ مکروہ ہے یا خلاف اولیٰ | ،، |
| رفع یدین کے وقت تفریق اصابع اولیٰ ہے یا ضم | ۲۱۴ |
| حنفیہ کے نزدیک رفع یدین کا نسخ اور اس میں مولانا انور شاہ کی رائے | ۲۱۵ |
| حضرت سہارنپوری اور حضرت گنگوہی رح کی رائے | ۲۱۶ |
| صاحب امانی الاحبار کا تبصرہ | ۲۱۷ |
| حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ کا مسلک | ۲۱۸ |
| کوفہ کا علمی مقام اور اہل کوفہ کا عدم رفع یدین پر اتفاق | ،، |
| اہل مکہ مکرمہ کا طرز عمل | ۲۱۹ |
| رواۃ رفع کے تعدد و تکثر کی بحث | ،، |
| مولانا انور شاہ صاحب کا بیان کردہ نکتہ | ۲۲۱ |
| رفع یدین کی روایات صحیحین میں | ۲۲۲ |
| حدیث ابن عمرؓ پر کلام | ،، |
| حدیث ابن عمرؓ کا نسخ اور شافعیہ کا اس پر نقد | ۲۲۳ |
| کیا عبد الجبار کی ولادت اپنے والد کے انتقال کے بعد ہوئی | ۲۲۴ |
| وائل بن حجرؓ کی حدیث پر کلام | ۲۲۵ |
| وحد مرفقہ الایمن علی فخذہ الیمنی کی تشریح | ۲۲۶ |
| باب افتتاح الصلوٰۃ | ۲۲۷ |
| حدیث ابو حمید ساعدی کی تخریج اور حنفیہ کیطرف سے اسکا جواب | ۲۲۸ |
| قعدہ میں افتراش اور تورک کے بارے میں علماء کا اختلاف | ۲۳۱ |
| تورک کی مختلف شکلیں | |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| رکوع سے سجدہ میں جانے اور پھر سجدہ سے کھڑے ہونے کی کیفیت میں اختلافِ علماء | ۲۳۲ |
| سجدہ سے کھڑے ہوتے ہوئے اعتماد یدین کا زمین پر ہوگا یا رکبتین پر | ۲۳۳ |
| حدیث ابن عمرؓ بطریق نافع | ۲۳۴ |
| رفع یدین میں حدیث علیؓ اور انکے جوابات | ۲۳۵ |
| صحیحین میں رفع یدین کی روایات کی تعداد | ۲۳۶ |
| عبداللہ بن مسعودؓ کی حدیث کی وجہ ترجیح | ۲۳۷ |
| باب من لم یذکر ان الرفع عند الرکوع | ۲۳۸ |
| عبداللہ بن مسعودؓ کی حدیث پر اعتراضات اور انکے جوابات | 〃 |
| حفظ راوی کو اس کی کتاب پر ترجیح ہے یا برعکس | ۲۴۰ |
| قصۃ الاوزاعی مع ابی حنیفۃ | ۲۴۱ |
| حدیث البراءؓ پر محدثین کا کلام اور اس کا رد | ۲۴۴ |
| سند میں ایک غلطی اور اس کی اصلاح | ۲۴۵ |
| حدیث البراء پر حاکم کا نقد اور اسکا جواب | 〃 |
| عدم رفع کے سلسلہ کی مزید دوسری روایات | ۲۴۶ |
| حدیث، لاترفع الایدی الا فی سبع مواطن، پر بحث | ۲۴۷ |
| مالی اراکم رافعی ایدیکم الحدیث پر بحث | ۲۴۸ |
| ختام مسک | ۲۴۹ |
| باب وضع الیمنی علی الیسری | ۲۵۰ |
| تحت السرہ اور تحت الصدر میں دلائل فریقین | ۲۵۱ |
| باب مایستفتح بہ الصلوۃ من الدعاء | ۲۵۲ |
| اس سلسلہ میں مختاراتِ ائمہ | ۲۵۳ |
| "الشر لیس الیک" کی شرح | ۲۵۴ |
| دعا فی حال الصلوۃ میں امام مالک کا مسلک | ۲۵۵ |
| نماز کی حالت میں حمدِ عاطس | ۲۵۶ |
| باب من رأی الاستفتاح بسبحانک اللھم | 〃 |
| مصنف کا حدیث الباب پر نقد اور اس کی تحقیق | ۲۵۷ |
| باب السکتۃ عند الافتتاح | ۲۵۸ |
| نماز کے سکتات میں اختلافِ روایات | 〃 |
| باب من لم یر الجھر ببسم اللہ الرحمن الرحیم | ۲۵۹ |
| الکلام علی دلائل الباب | ۲۶۰ |
| باب من جھر بھا | ۲۶۲ |
| قلت لعثمان بن عفان ماحملکم الخ کی شرح | ۲۶۳ |
| باب تخفیف الصلوۃ للامر یحدث | ۲۶۵ |
| اطالۃ الرکوع للجائی | 〃 |
| باب ماجاء فی نقصان الصلوۃ | ۲۶۶ |
| خشوع فی الصلوۃ کا حکم | 〃 |
| باب فی تخفیف الصلوۃ | ۲۶۷ |
| باب القراءۃ فی الظھر | ۲۶۸ |
| قراءۃ فی الصلوۃ کے حکم میں اختلاف | 〃 |
| محلِ قراءت کونسی رکعتیں ہیں | 〃 |
| تطویل القراءۃ فی الاولیٰ | ۲۶۹ |
| باب تخفیف الاخریین | ۲۷۰ |
| ضم سورت میں اختلاف علماء | 〃 |
| قد شکاک الناس فی کل شیٔ کی تشریح | 〃 |
| ضم سورت فی الاخریین | ۲۷۱ |
| باب قدر القراءۃ فی الظھر | ۲۷۲ |
| قراءۃ مستحبہ کے بارے میں اثر عمرؓ | 〃 |
| صلوات خمسہ میں قراءۃ مستحبہ | 〃 |
| باب قدر القراءۃ فی المغرب | ۲۷۴ |
| آخر ما صلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں اختلاف روایات | ۲۷۵ |
| کیا مغرب کی نماز میں تطویل قراءۃ کا ثبوت ہے | 〃 |
| قراءۃ مستحبہ میں صاحب بدائع کی رائے | ۲۷۶ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| باب الرجل يعيد سورة واحدة فى الركعتين | ۲۷۷ |
| باب القراءة فى الفجر | ۲۷۸ |
| باب من ترك القراءة | " |
| رکنیتِ فاتحہ میں اختلاف ائمہ | ۲۷۹ |
| فاتحہ خلف الامام میں مذاہب ائمہ | " |
| اقرأ بہا یا فارسی فی نفسک | ۲۸۰ |
| حدیث عبادہ کے جوابات | ۲۸۲ |
| فاتحہ خلف الامام کے بارے میں حضرت گنگوہی کی تقریر | ۲۸۵ |
| من کان لہ امام فقراءۃ الامام لہ قراءۃ ، پر بحث | " |
| امام اعظم کی سند سے حدیث اور دارقطنی کا اس پر نقد | ۲۸۶ |
| واذا قرأ فانصتوا ، پر بحث | ۲۸۷ |
| واذا قرئ القرآن فاستمعوا لہ پر کلام | " |
| اس سلسلہ میں آثار صحابہ | ۲۸۸ |
| شافعیہ کے نزدیک مقتدی فاتحہ خلف الامام کس وقت کرے | " |
| باب من کرہ القراءۃ اذا جهر الامام | ۲۸۹ |
| باب ما يجزئ الامی والاعجمی الخ | ۲۹۱ |
| مسئلۃ الباب میں مذاہب ائمہ | ۲۹۲ |
| باب تمام التكبير | ۲۹۳ |
| تکبیراتِ انتقال میں اختلافِ علماء | " |
| مصنف کے قول کی شرح | ۲۹۴ |
| سند کی شرح | ۲۹۵ |
| تاویل حدیث | " |
| باب کیف یضع رکبتیہ قبل یدیہ | ۲۹۶ |
| مالکیہ کی دلیل | " |
| باب النهوض فى الفرد | ۲۹۷ |
| جلسۂ استراحت کی بحث | " |
| باب الاقعاء بین السجدتین | ۲۹۸ |
| باب ما يقول اذا رفع رأسه من الركوع | ۲۹۹ |
| شرح السند | " |
| شرح الحديث | ۳۰۰ |
| باب الدعاء بين السجدتين | ۳۰۲ |
| باب رفع النساء اذا كن مع الامام رؤسهن الخ | " |
| جلسۂ استراحۃ میں امام احمد کے مسلک کی تحقیق | |
| باب طول القيام من الركوع وبين السجدتين | ۳۰۳ |
| قريبًا من السواء کی شرح | ۳۰۴ |
| قومہ اور جلسہ بین السجدتین رکن قصیر ہیں یا رکن طویل؟ | ۳۰۵ |
| باب صلوة من لا يقيم صلبه فى الركوع والسجود | ۳۰۶ |
| تعدیل ارکان میں مذاہب ائمہ | ۳۰۷ |
| تعدیل وطمانینۃ کی حقیقت | " |
| جمہور کے استدلال کا حنفیہ کی طرف سے جواب | ۳۰۷ |
| حضرت ابوہریرہ کی عادت ارسال کی | ۳۰۸ |
| باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم کل صلوۃ لا یتمها صاحبها الخ | ۳۰۹ |
| زیاد اور عبید اللہ بن زیاد کا مختصر حال | " |
| اول ما یحاسب کے بارے میں دو مختلف حدیثیں | ۳۱۰ |
| باب تفريع ابواب الركوع والسجود | ۳۱۱ |
| تطبيق فى الركوع | ۳۱۲ |
| باب ما يقول الرجل فى ركوعه الخ | " |
| رکوع وسجود کی تسبیح میں وبحمدہ کی زیادتی | ۳۱۳ |
| تطویل قیام افضل ہے یا تکثیر رکوع وسجود | " |
| لم يبق من مبشرات النبوة الا الرؤيا الصالحة ، کی تشریح | ۳۱۵ |
| باب الدعاء فى الصلوة | " |
| قال احمد يعجبنى فى الفريضة ان يدعو بما فى القرآن ، کی شرح | ۳۱۶ |
| باب مقدار الركوع والسجود | ۳۱۷ |
| قوت حافظہ کی ایک عجیب مثال | " |
| باب الرجل يدرك الامام ساجدًا كيف يصنع | ۳۱۸ |
| ادراک رکوع سے ادراک رکعت | " |
| صرف ایک سجدہ کی فضیلت | " |

باب فی اعضاء السجود ۳۱۹
باب السجود علی الانف والجبهۃ ۳۲۰
باب صفۃ السجود ۳۲۱
باب الرخصۃ فی ذلک ۳۲۳
باب فی التخصر ۳۲۴
باب البکاء فی الصلوٰۃ ۳۲۵
باب الفتح علی الامام ۳۲۶
باب الالتفات فی الصلوٰۃ ۳۲۷
باب النظر فی الصلوٰۃ "
باب فی العمل فی الصلوٰۃ ۳۳۱
حمل الصبی فی الصلوٰۃ "
ایک قوی اشکال اور اس کی تشریح وتوجیہ ۳۳۳
باب رد السلام فی الصلوٰۃ ۳۳۴
مذاہب ائمہ "
شرح حدیث میں دو قول اور اس کا منشأ ۳۳۵
باب تشمیت العاطس فی الصلوٰۃ ۳۳۶
باب التامین وراء الامام ۳۳۷
مباحث خمسہ "
شافعیہ کا اہم مستدل ۳۴۰
حضرت امام بخاری کے نقد کا جواب ۳۴۱
حتی یسمع من یلیہ من الصف الاول کا جواب ۳۴۳

امام بخاری کے استدلالات ۳۴۴
حنفیہ کے دلائل "
لا تسبقنی بآمین کی شرح ۳۴۶
لفظ المقری کی تحقیق "
باب التصفیق فی الصلوٰۃ ۳۴۷
نماز کی حالت میں استخلاف امام کب جائز ہے ۳۴۸
باب الاشارۃ فی الصلوٰۃ "
باب مسح الحصی فی الصلوٰۃ ۳۴۹
باب الرجل یعتمد فی الصلوٰۃ علی عصا ۳۵۰
باب النهی عن الکلام فی الصلوٰۃ ۳۵۱
باب فی صلوٰۃ القاعد "
وصلوتہ نائما علی النصف من صلوتہ قاعدا کی شرح ۳۵۲
باب کیف الجلوس فی التشہد ۳۵۶
باب التشہد ۳۵۷
ابحاث ثلاثہ "
حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی کمال فصاحت ۳۵۹
لطیفۂ التحیات ۳۶۰
تشہد کے اخیر میں دعاء اور نماز میں درود کا حکم شرعی ۳۶۱
واذا قرأ فانصتوا ۳۶۲
سماع الحسن عن سمرۃ کی بحث ۳۶۳

باب الصلوٰۃ علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم بعد التشہد ۳۶۴
مباحث اربعہ متعلقہ بدرود شریف "
باب ما یقول بعد التشہد ۳۶۶
اللّٰہم انی ظلمت نفسی ظلما کثیرا الخ کی تشریح ۳۶۷
باب الاشارۃ فی التشہد "
اشارہ بالمسبحہ سے متعلق مباحث اربعہ ۳۶۸
نماز میں نظر مصلی کس طرف ہونی چاہئے ۳۷۰
باب کراھیۃ الاعتماد
باب فی تخفیف القعود ۳۷۱
شرح حدیث میں دو قول "
باب فی السلام
تسلیمۂ واحدہ اور تسلیمتین کی بحث ۳۷۲
شرح السند ۳۷۳
نماز کے سلام میں وبرکاتہ کی زیادتی اور دوسرے اختلافات ۳۷۴
باب الرد علی الامام ۳۷۵
باب التکبیر بعد السلام ۳۷۶
باب حذف السلام "
باب اذا احدث فی الصلوٰۃ ۳۷۷
باب الرجل یتطوع فی مکانہ الذی صلی فیہ المکتوبۃ "

**ابواب السهو**

باب السهو فی السجدتین ۳۷۸

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| سجدہ سہو سے متعلق اختلافی مسائل | ۳۷۹ |
| حدیث ذوالیدین کا مضمون | " |
| اور اس سے متعلق بعض ضروری مباحث | ۳۸۰ |
| حدیث ذوالیدین کی توجیہ عند الحنابلہ | " |
| حنفیہ کی توجیہ و تقریر | ۳۸۱ |
| جمہور کی طرف سے اس کی تردید | " |
| حنفیہ کی تحقیق، ذوالیدین وذوالشمالین ایک ہیں | ۳۸۲ |
| ابن الاثیر کون کون ہیں (حاشیہ) | " |
| سجدہ سہو کیلئے تکبیر تحریمہ | ۳۸۳ |
| حدیث عمران بن حصین فی قصۃ السہو | ۳۸۴ |
| آپ سے نماز میں کس کس نوع کا سہو ثابت ہے | ۳۸۵ |
| باب اذا صلی خمسًا | " |
| مذاہب ائمہ | " |
| کیا حدیث الباب جمہور کی دلیل ہے؟ | ۳۸۶ |
| باب اذا شك فی الثنتین الخ | ۳۸۷ |
| مذاہب ائمہ کی تفصیل | " |
| استیناف کی دلیل | ۳۸۸ |
| باب من قال یتم علی اکثر ظنہ | ۳۸۹ |
| باب من نسی ان یتشھد الخ | ۳۹۰ |
| الفرق بین الترجمتین | " |
| جابر جعفی کی جرح و تعدیل | " |
| مستدل حنفیہ اور امام بیہقی کا نقد | ۳۹۱ |
| باب کیف الانصراف من الصلوٰۃ | ۳۹۲ |
| ایک ہی نوع کے دو ترجمۃ الباب | ۳۹۳ |
| باب صلوٰۃ الرجل التطوع فی بیتہ | " |
| مذاہب علماء | " |
| باب من صلی لغیر القبلۃ ثم علم | ۳۹۵ |
| تحویل قبلہ کے بارے میں دو مختلف حدیثیں | " |
| حدیث الباب سے متعلق مباحث عشرہ علمیہ مفیدہ | ۳۹۶ |
| **باب تفریع ابواب الجمعہ** | ۳۹۸ |
| چند مفید علمی بحثیں | ۳۹۹ |
| افضل الایام | " |
| شرح حدیث میں شراح کے دو قول | " |
| شرح حدیث اور عدد نفخات میں علماء کا اختلاف | ۴۰۱ |
| باب الاجابۃ ایۃ ساعۃ ھی | " |
| اس میں قول راجح کی تعیین مع وجہ ترجیح | " |
| باب فضل الجمعۃ | ۴۰۳ |
| باب التشدید فی ترك الجمعۃ | " |
| شرح حدیث | " |
| باب کفارۃ من ترکھا | ۴۰۴ |
| قول مصنف کی تشریح | " |
| باب من تجب علیہ الجمعۃ | ۴۰۵ |
| حدیث سے حنفیہ کے خلاف استدلال اور اس کی تردید | " |
| شرح حدیث اور محمل حدیث عند الحنفیہ | ۴۰۶ |
| باب الجمعۃ فی الیوم المطیر | ۴۰۷ |
| باب التخلف عن الجماعۃ الخ | ۴۰۸ |
| مناسبۃ الحدیث للترجمۃ | " |
| باب الجمعۃ للمملوك والمرأۃ | ۴۰۹ |
| وجوب جمعہ کے شرائط | " |
| باب الجمعۃ فی القریٰ | ۴۱۰ |
| محل اقامۃ جمعہ اور اس میں مذاہب ائمہ | " |
| نماز جمعہ میں کتنے افراد کی شرکت ضروری ہے | " |
| جمہور کا حدیث جواثی سے استدلال اور حنفیہ کی طرف سے جواب | ۴۱۱ |
| جواب الحنفیۃ عن الحدیث الثانی | ۴۱۲ |
| دلائل الاحناف اور قبا میں آپ کی مدت اقامت | ۴۱۳ |
| باب اذا وافق یوم الجمعۃ یوم عید | ۴۱۴ |
| اس مسئلہ میں مذاہب ائمہ | ۴۱۵ |
| باب ما یقرأ فی صلوٰۃ الصبح یوم الجمعۃ | ۴۱۶ |
| سجدۂ تلاوت والی سورت کا فرض نماز میں پڑھنا | ۴۱۷ |
| باب اللبس للجمعۃ | " |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| الفوائد الحاصلۃ من الحدیث | ۴۱۸ |
| شرح السند | ״ |
| باب التحلق یوم الجمعۃ الخ | ۴۱۹ |
| انشاد الشعر فی المسجد کی بحث | ״ |
| قصیدہ بانت سعاد (حاشیہ) | ۴۲۰ |
| باب اتخاذ المنبر | ۴۲۱ |
| شرح حدیث | ۴۲۲ |
| واقعہ حنین الجذع | ۴۲۴ |
| باب الصلوۃ یوم الجمعۃ قبل الزوال | ״ |
| مذاہب ائمہ | ״ |
| باب فی وقت الجمعۃ | ۴۲۵ |
| نماز جمعہ قبل الزوال میں اختلاف | ۴۲۶ |
| باب النداء یوم الجمعۃ | ۴۲۷ |
| اذان ثانی کے محل کی تعیین | ۴۲۸ |
| باب الامام یکلم الرجل فی خطبتہ | ۴۲۹ |
| تسلیم الخطیب میں اختلاف علماء | ۴۳۰ |
| باب الجلوس اذا صعد المنبر | ״ |
| باب الخطبۃ قائما | ۴۳۱ |
| متعلقہ مسائل | ״ |
| باب الرجل یخطب علی قوس | ۴۳۲ |
| مذاہب ائمہ کی تفصیل | ۴۳۳ |
| بئس الخطیب انت کی توجیہات | ۴۳۴ |
| باب الامام یقصر الخطبۃ للامر | ۴۳۷ |
| باب الاحتباء والامام یخطب | ۴۳۸ |
| باب الکلام والامام یخطب | ۴۳۹ |
| باب استیذان المحدث للامام اور ترجمۃ الباب کی غرض | ۴۴۰ |
| باب اذا دخل الرجل والامام یخطب | ۴۴۱ |
| باب تخطی رقاب الناس یوم الجمعۃ | ۴۴۲ |
| باب الامام یتکلم بعد ما ینزل من المنبر | ۴۴۴ |
| باب من ادرک من الجمعۃ رکعۃ | ״ |
| باب ما یقرأ بہ فی الجمعۃ | ۴۴۵ |
| باب الرجل یأتم بالامام وبینہما جدار | ۴۴۶ |
| اختلاف مکان یا حیلولت صحت اقتداء سے کب مانع ہے | ۴۴۶ |
| باب الصلوۃ بعد الجمعۃ | ۴۴۷ |
| جمعہ کی سنن قبلیہ میں مذاہب ائمہ اور ان کا ثبوت | ۴۴۸ |
| باب صلوۃ العیدین | ۴۵۰ |
| شرح حدیث، اور کفار کے تہواروں میں شرکت | ۴۵۱ |
| باب وقت الخروج الی العید | ۴۵۲ |
| باب خروج النساء فی العید | ۴۵۳ |
| مسئلۃ الباب میں مذاہب ائمہ | ۴۵۴ |
| باب الخطبۃ یوم العید | ۴۵۵ |
| اول من قدم الخطبۃ | ״ |
| وجوب تبلیغ اور تبلیغ کس کس پر واجب ہے؟ | ۴۵۶ |
| باب التکبیر فی العیدین | ۴۵۸ |
| تکبیرات عیدین سے متعلق مسائل اربعہ | ״ |
| باب ما یقرأ فی الاضحی والفطر | ۴۶۰ |
| باب الخروج الی العید فی طریق ویرجع فی طریق | ״ |
| باب اذا لم یخرج الامام للعید من یومہ یخرج من الغد | ۴۶۱ |
| باب الصلوۃ بعد صلوۃ العید | ۴۶۲ |
| باب یصلی بالناس فی المسجد اذا کان یوم مطر | ״ |
| **ابواب الاستسقاء** | |
| مباحث ثمانیہ علمیہ مفیدہ | ۴۶۳ |
| استسقاء کے لئے نماز کا ثبوت | ۴۶۴ |
| صلوۃ الاستسقاء کا طریقہ حنفیہ اور شافعیہ کے نزدیک | ۴۶۵ |
| باب رفع الیدین فی الاستسقاء | ۴۶۶ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| شرح حدیث | ٤٦٧ |
| **باب صلوٰۃ الکسوف** | ٤٦٩ |
| ابحاث ثمانیہ علمیہ | |
| اجمال المباحث (حاشیہ) | ٤٧٢ |
| باب من قال اربع رکعات | ٤٧٣ |
| ترجمۃ الباب کی غرض | " |
| حنفیہ کے دلائل | ٤٧٥ |
| باب الصدقۃ فیہا | ٤٧٦ |
| باب من قال یرکع رکعتین | " |
| ترجمۃ الباب اور حدیث کی تشریح | " |
| قولہ فقال اُف اُف اور اس پر اشکال وجواب | ٤٧٧ |
| باب الصلوٰۃ عند الظلمۃ ونحوھا | " |
| امام بخاری اور مصنف کے ترجمۃ الباب میں فرق | |
| باب السجود عند الآیات | ٤٧٨ |
| سجدۂ منفردہ میں مذاہب ائمہ | |
| **تفریع ابواب صلوٰۃ السفر** | ٤٧٩ |
| باب صلوٰۃ المسافر | |
| مباحث خمسہ | " |
| قصر واتمام میں مذاہب ائمہ کی تفصیل وتحقیق | ٤٨٠ |
| وجوب قصر میں حنفیہ کے دلائل | ٤٨١ |
| شرح السند | " |
| باب متی یقصر المسافر | ٤٨٢ |
| ترجمۃ الباب کی تشریح | " |
| مسافت قصر میں ائمہ اربعہ کے مذاہب | ٤٨٣ |
| باب الاذان فی السفر | ٤٨٤ |
| باب الجمع بین الصلوتین | ٤٨٥ |
| اختلاف روایات کے وقت اوفق بالقرآن کی ترجیح | |
| جمع فی الحضر اور اس میں اختلاف علماء | ٤٨٦ |
| جمع تقدیم وجمع تاخیر پر بحث | ٤٨٧ |
| حنفیہ کے مسلک کی واضح دلیل | ٤٨٨ |
| جمع فی الحضر | ٤٨٩ |
| جمع بین الصلوتین کی ایک لطیف توجیہ | ٤٩٠ |
| جمع تقدیم کی نفی | |
| باب التطوع فی السفر | ٤٩١ |
| روایات متعارضہ میں تطبیق | |
| باب التطوع علی الراحلۃ والوتر | |
| نظر طحاوی | ٤٩٢ |
| استقبال قبلہ عند التحریمہ میں اختلاف | ٤٩٣ |
| باب متی یتم المسافر | " |
| مدت اقامت میں مذاہب ائمہ | ٤٩٤ |
| احادیث الباب کا تجزیہ | |
| باب اذا قام بارض العدو یقصر | ٤٩٥ |
| **باب صلوٰۃ الخوف** | ٤٩٦ |
| صلوٰۃ الخوف سے متعلق مباحث ستہ | |
| غزوۂ خندق میں صلوٰۃ الخوف کیوں نہیں پڑھی گئی | ٤٩٧ |
| ایک تاریخی مسئلہ کا حل | |
| صلوٰۃ الخوف میں مختارات ائمہ | ٤٩٩ |
| فائدہ اولیٰ | ٥٠٠ |
| فائدہ ثانیہ | |
| ایک اشکال وجواب | ٥٠١ |
| حدیث کی ترجمۃ الباب سے مطابقت میں دشواری اور اسکا حل | ٥٠٢ |
| ائمہ ثلاثہ کی اختیار کردہ صورت | ٥٠٣ |
| باب خامس وسادس میں فرق | ٥٠٦ |
| حدیث ابن عمر کس کا مستدل ہے | " |
| ایک نادر تحقیق | |
| حنفیہ کی اختیار کردہ صورت کی دلیل | ٥٠٧ |
| مغرب کی نماز میں صلوٰۃ الخوف کا طریقہ | ٥٠٨ |
| صحیح مسلم میں صلوٰۃ الخوف کی روایات کی تعیین اور ان پر اجمالی کلام | |
| باب صلوٰۃ الطالب | |
| **ابواب التطوع ورکعات السنۃ** | ٥١٢ |
| رواتب کے بارے میں مالکیہ کا اختلاف | |
| باب رکعتی الفجر | ٥١٤ |
| باب فی تخفیفہما | |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| اس میں امام طحاوی کا مسلک اور طرز عمل | ۵۱۶ |
| باب الاضطجاع بعدها | ۵۱۷ |
| مذاہب ائمہ | ۵۱۸ |
| باب اذا ادرک الامام ولم یصل رکعتی الفجر | ۵۱۹ |
| باب من فاتتہ متی یقضیہا | ۵۲۰ |
| سنتوں کی قضاء میں اختلاف ائمہ | 〃 |
| لفظ حدیث میں اختلاف نسخ اور نسخۂ صحیحہ کی تعیین | ۵۲۱ |
| باب الاربع قبل الظہر وبعدہ | |
| صلوۃ الزوال کا ثبوت اور فضیلت | ۵۲۲ |
| باب الصلوۃ قبل العصر | ۵۲۳ |
| باب الصلوۃ بعد العصر | |
| اوقات منہیہ میں اختلاف علماء | |
| باب من رخص فیہما اذا کانت الشمس مرتفعۃ | ۵۲۵ |
| حدیث الباب کا محمل عند الفقہاء | ۵۲۶ |
| شرح حدیث | |
| باب الصلوۃ قبل المغرب | ۵۲۷ |
| رکعتین قبل صلوۃ المغرب کا روایتی حیثیت سے ثبوت | 〃 |
| اس نماز کے بارے میں فقہاء کے اقوال | ۵۲۸ |
| المثبت اولیٰ من النافی قاعدہ مطلق نہیں بلکہ مقید ہے | ۵۲۹ |
| باب صلوۃ الضحیٰ | |
| لغوی تحقیق | |
| صلوۃ الضحیٰ میں اختلاف روایات اور اس کی توجیہات | ۵۳۰ |
| صلوۃ الضحیٰ میں فقہاء کے اقوال | |
| صلوۃ الاشراق کی تحقیق | |
| یصبح علی کل سلامی الحدیث کی شرح | ۵۳۲ |
| حضرت عائشہؓ کا حیرت انگیز اہتمام عمل | ۵۳۴ |
| باب فی صلوۃ النہار | 〃 |
| مسئلۃ الباب میں مسالک ائمہ | ۵۳۵ |
| باب صلوۃ التسبیح | ۵۳۶ |
| حدیث صلوۃ التسبیح کی تخریج وتحقیق | 〃 |
| صلوۃ التسبیح کی کیفیت | ۵۳۷ |
| باب رکعتی المغرب این تصلیان | 〃 |
| تنبیہ | ۵۳۸ |
| باب الصلوۃ بعد العشاء | ۵۳۹ |
| باب نسخ قیام اللیل | 〃 |
| باب قیام اللیل | ۵۴۰ |
| صلوۃ تہجد کا مصداق | 〃 |
| ایک اشکال وجواب | ۵۴۱ |
| باب ای اللیل افضل | ۵۴۲ |
| احادیث صفات کے بارے میں مختلف مذاہب | 〃 |
| باب وقت قیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم | ۵۴۳ |
| باب افتتاح صلوۃ اللیل برکعتین | ۵۴۴ |
| باب صلوۃ اللیل مثنیٰ مثنیٰ | ۵۴۵ |
| باب رفع الصوت بالقراءۃ فی صلوۃ اللیل | 〃 |
| قول ابوداؤد کی صحیح تشریح وتحقیق | ۵۴۶ |
| الترجیح بین الجہر بالقراءۃ والسر بہا | ۵۴۷ |
| باب فی صلوۃ اللیل | 〃 |
| تعداد رکعات تہجد اور وتر | ۵۴۸ |
| وتر کے بارے میں دو مشکل روایتیں اور ان کا حل | ۵۴۹ |
| شافعیہ وحنابلہ کے نزدیک اداء وتر کے طریقے | ۵۵۰ |
| تعبد بالسجدۃ المنفردۃ | ۵۵۱ |
| تسلیمۂ واحدہ میں امام مالک کی دلیل | ۵۵۲ |
| شرح السند | 〃 |
| سند کی تصحیح وتحقیق اور اختلاف نسخ | ۵۵۳ |
| فاضطجعت فی عرض الوسادۃ کی شرح | ۵۵۶ |
| باب ما یؤمر بہ من القصد فی الصلوۃ | ۵۵۶ |
| باب فی قیام شہر رمضان | ۵۵۷ |
| عدد رکعات تراویح کی بحث | ۵۵۸ |
| عدد رکعات فی العہد النبویؐ | ۵۵۹ |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| مولانا انورشاہ کشمیری کی رائے | ۵۶۰ |
| عددِ رکعات فی العہد الفاروقی | ۵۶۱ |
| مولانا عبدالحیٔ صاحب کی رائے | ۵۶۲ |
| فائدہ | ۵۶۳ |
| ایک اشکال وجواب | ۵۶۴ |
| باب فی لیلۃ القدر | 〃 |
| اخفاءِ لیلۃ القدر کا سبب | ۵۶۵ |
| اس شب کی تعیین میں اقوالِ علماء | ۵۶۶ |
| علامات | ۰ |
| فی تاسعۃ تبقی و فی سابعۃ تبقی الخ کی شرح | ۵۶۸ |
| باب فیمن قال لیلۃ احدیٰ وعشرین | ۵۶۹ |
| ایک اشکال وجواب | 〃 |
| باب من روی فی السبع الاواخر | ۵۷۰ |
| باب من قال ھی فی کل رمضان | ۵۷۱ |
| باب فی کم یقرأ القرآن | 〃 |
| ختم قرآن میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول | ۰ |
| سلف کا معمول | ۵۷۲ |
| باب تحزیب القرآن | 〃 |
| تحزیب فمی بشوق کی تشریح | ۵۷۳ |
| حدیث النظائر | ۵۷۴ |
| ہمارے اکابر کے عمل بالسنۃ کی مثال | ۵۷۵ |
| باب فی عدد الآی | ۵۷۶ |
| ابواب السجود | ۵۷۷ |
| ابحاث اربعہ | 〃 |
| باب من لم یر السجود فی المفصل | ۵۷۹ |
| سجود مشرکین کا منشأ اور قصۃ الغرانیق کی تحقیق | ۵۸۱ |
| باب السجود فی صٓ | ۵۸۳ |
| باب فی الرجل یسمع السجدۃ وھو راکب | ۵۸۴ |
| باب ما یقول اذا سجد | ۵۸۵ |
| عمل بالرؤیا کی مثال | 〃 |
| باب فیمن یقرأ السجدۃ بعد الصبح | 〃 |
| اوقات منہیہ میں سجدۂ تلاوت | ۵۸۶ |
| باب استحباب الوتر | ۰ |
| وجوبِ وتر کی دلیل | ۵۸۷ |
| باب کم الوتر | ۰ |
| باب ما یقرأ فی الوتر | ۰ |
| باب القنوت فی الوتر | ۵۸۸ |
| قنوت میں مسائل خمسہ خلافیہ | ۵۸۹ |
| قنوت فی الوتر کے بارے میں محدثین کا طرزِ عمل | ۵۹۰ |
| شرح السند | ۵۹۱ |
| حدیث ابی بن کعب تعلیقاً | ۰ |
| حدیث ابی پر مصنف کا نقد | ۵۹۲ |
| مصنف کے نقد کا جواب | ۵۹۴ |
| باب فی الدعاء بعد الوتر | 〃 |
| وتر کی قضا کب تک ہے | ۵۹۵ |
| باب فی الوتر قبل النوم | 〃 |
| مصنف کی ایک عادت | ۵۹۶ |
| باب فی نقض الوتر | ۰ |
| جمہور کی دلیل | ۵۹۷ |
| باب القنوت فی الصلوات | ۰ |
| شافعیہ کے دلائل اور ان کا جواب | ۵۹۸ |
| حنفیہ کے دلائل | 〃 |
| باب فی فضل التطوع فی البیت | ۶۰۰ |
| باب فی ثواب قراءۃ القرآن | ۶۰۱ |
| تفضیل بعض القرآن علی بعض | 〃 |
| خیرکم من تعلم القرآن وعلّمہ کی شرح | ۶۰۲ |
| وان ثلاث خلفات مثل اعدادھن من الابل | ۶۰۴ |
| باب فاتحۃ الکتاب | 〃 |
| اجابۃ النبی فی الصلوۃ کا حکم شرعی | ۶۰۵ |
| باب من قال ھی من الطول | 〃 |
| ترجمۃ الباب کی تشریح | 〃 |
| باب ما جاء فی آیۃ الکرسی | ۶۰۷ |
| باب فی سورۃ الصمد | ۰ |
| باب فی المعوذتین | ۶۰۸ |
| باب کیف یستحب الترتیل فی القراءۃ | 〃 |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| صاحب قرآن کا مصداق اور درجاتِ جنت | ۶۰۹ |
| حدیث ام سلمہ کی تحقیق | ۶۱۱ |
| زینوا القرآن باصواتکم کی شرح | ۶۱۲ |
| لیس منا من لم یتغن بالقرآن کی شرح میں اقوالِ علماء | ۶۱۳ |
| قراءۃ بالالحان کی تحقیق واختلافِ علماء | ۶۱۴ |
| باب التشدید فیمن حفظ القرآن ثم نسیہ | ۶۱۵ |
| باب انزل القرآن علی سبعۃ احرف | ۶۱۶ |
| شرحِ حدیث پر تفصیلی کلام | ۰ |
| باب الدعاء | ۶۲۰ |
| جامع ترین دو ماثور دعائیں | ۶۲۲ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| دعاء افضل ہے یا ترکِ دعاء وتفویض | ۶۲۳ |
| عارفین کی دعاء عبادت کا مغز ہے | ۶۲۴ |
| لاتستروا الجدر الحدیث کی شرح | 〃 |
| اسم اعظم کی بحث | ۶۲۶ |
| باب التسبیح بالحصیٰ | ۶۲۸ |
| باب مایقول الرجل اذا اسلم | ۶۲۹ |
| فرض نماز کے بعد دعاء سے متعلق ابحاث اربعہ | 〃 |
| باب فی الاستغفار | ۶۳۵ |
| انہ لیغان علی قلبی کی تشریح | ۶۳۶ |
| صلوۃ التوبہ وصلوۃ الحاجۃ | ۶۳۸ |
| الحدیث المسلسل اور اس کی تعریف | 〃 |
| ذکر بالجہر کا ثبوت | ۶۴۰ |
| باب الصلوۃ علی غیر النبی اور اس مسئلہ پر تحقیقی کلام | ۶۴۱ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| حضرت امام بخاری کی رائے | ۶۴۳ |
| باب الدعاء بظہر الغیب | 〃 |
| اپنے لئے ملئکہ سے دعاء کرانیکی شکل | ۶۴۴ |
| حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شجاعت | 〃 |
| باب الاستخارہ | ۶۴۵ |
| امور ثمانیہ متعلقہ باستخارہ | ۰ |
| باب فی الاستعاذۃ | ۶۴۷ |
| سب سے زیادہ دعاؤں کا ذخیرہ کس کتاب میں؟ | ۶۴۸ |
| ایک زرین نصیحت | ۰ |
| شرحِ حدیث | ۰ |
| تمت بالخیر | |


ویتلوہ الجزء الثالث اولہ کتاب الزکوٰۃ

ان شاء اللہ تعالیٰ

MAKTABA KHALILIA. MOHALLA- MUFTI, SAHARANPUR- (U.P.) Pin- 247 001.

Date ۲ صفر ۱۴۲۱ھ

باسمہ تعالیٰ

مکرم محترم حضرت مولانا الحاج محمد یحییٰ صاحب مدنی دامت برکاتہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ امید ہے مزاج گرامی بخیر وعافیت ہونگے،

یہاں بھی بحمداللہ ہم لوگ بخیریت ہیں۔

الدر المنضود کی تمام جلدوں کے متعلق الگ الگ کچھ اصلاحات واضافات ہیں

اپنے کاتب سے ہمنے یہ سب چیزیں لکھواکر اپنے لئے تو اصل کاپیوں کو رکھ لیا

اور آپ کیلئے انکی فوٹو آفسیٹ کاپیاں کرالی ہیں جو تعداد میں

غالباً چوالیس ہیں۔ بذریعہ رجسٹری ڈاک آپکی خدمت میں ارسال ہیں

جو صاحب ان امور کے ذمہ دار ہیں آپ اپنی نگرانی میں اس کام کو انسے

کرادیں۔ سابق نگیٹو میں سے یہ صفحات نکلوادیں اور انکی جگہ ان

اوراق کے نگیٹو تیار کراکے انمیں لگوادیں۔ ان اصلاحات وغیرہ کو بندہ نے

خود کاتب صاحب کے پاس بیٹھکر کرایا ہے۔ خدا کرے یہ رجسٹری صحیح سالم جناب تک

پہونچ جائے۔ اور تکلیف فرماکر وصولیابی کی اطلاع بھی بندہ کو کرادیں جزاکم اللہ خیرا

جملہ صاحبزادگان و احباب کرام کی خدمت میں سلام مسنون۔ درخواست دعاء۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین محمد وآلہ واصحابہ اجمعین
اللّٰہم انی احمدک واستعینک

# کتاب الصلوٰۃ

طہارت جو کہ نماز کے اہم شرائط میں سے ہے اس کے بیان سے فارغ ہونے کے بعد اب یہاں سے مصنفؒ مشروط جو کہ مقصود ہے اس کو بیان فرماتے ہیں اس مقام کے مناسب چند بحثیں ہیں جن کا شروع میں جاننا مناسب ہے۔

البحث الاول:۔ صلوٰۃ کے لغوی معنی کہا گیا ہے کہ اس کے اصل معنی دعاء کے ہیں، قال تعالیٰ وصل علیہم ای ادع لہم اور حدیث میں ہے وان کان صائما فلیصل، یعنی اگر کوئی شخص روزہ دار ہو (اور کوئی اس کی دعوت کرے) تو اس کو چاہئے کہ داعی کے مکان پر جاکر دعاء دے کر چلا آئے اس کے بعد اس عبادت مشہورہ کا نام رکھا گیا اس مناسبت سے کہ وہ دعاء پر مشتمل ہوتی ہے اور کہا گیا ہے کہ لفظِ صلوٰۃ مشترک ہے دعاء، تعظیم، رحمت اور برکت کے درمیان یعنی صلوٰۃ کے یہ سب معنی آتے ہیں، اور بعض نے کہا کہ اس کے اصل معنی تعظیم کے ہیں اور عبادتِ مخصوصہ کو اس لئے صلوٰۃ کہا جاتا ہے کہ اس میں اللہ رب العالمین کی تعظیم ہے۔

البحث الثانی:۔ لفظِ صلوٰۃ کا ماخذ اشتقاق، اس میں چند قول ہیں، کہا گیا ہے کہ یہ مشتق ہے "صِلَۃ" سے اس لئے کہ نماز بندے کو اللہ تعالیٰ اور اس کی رحمت سے جوڑتی اور قریب کرتی ہے اصل میں یہ لفظ "وَصَلَۃ" تھا، اولاً اسکے اندر قلب مکانی ہوا یعنی "وَصَلَۃ" کو "صَلَوۃ" کیا، پھر قاعدۂ اعلال یعنی واؤ متحرک ماقبل مفتوح پائے جانے کی وجہ سے واؤ کو الف سے بدل دیا گیا "صَلوٰۃ" ہوگیا، اور اس کو واؤ کے ساتھ اسی لئے لکھا جاتا ہے کہ اس کے اصل کی طرف اشارہ ہوجائے، اور کہا گیا کہ یہ "صَلا" سے ماخوذ ہے جس کے معنی ہیں:۔ العظم الذی علیہ الالیتان، یعنی سرین سے اوپر کی ہڈی، نماز کی حالت میں چونکہ تحرک صَلَوَین ہوتا ہے اس لئے اس کو صلوٰۃ کہا گیا، اور کہا گیا ہے کہ یہ ماخوذ ہے مصلی سے، میدان گھوڑ دوڑ میں جو گھوڑا دوسرے درجہ میں ہوتا ہے اس کو مصلی کہا جاتا ہے اور جو سب سے آگے ہو اس کو مُجلِّی کہتے ہیں اور جو تیسرے درجہ میں ہو اس کو

مُسَلّی چونکہ ارکانِ اسلام میں شہادتین کے بعد دوسرا درجہ نماز ہی کا ہے اس لئے اس کو صلوۃ کہا گیا، چوتھا قول یہ ہے کہ یہ ماخوذ ہے صَلیت العود علی النار سے یہ اس وقت کہا جاتا ہے جب لکڑی کی کجی کو آگ کی حرارت کے ذریعہ درست کیا جائے، نماز کے ذریعہ بھی چونکہ انسان کی باطنی کجی دور ہوتی ہے اس لئے اس کو صلوۃ کہا جاتا ہے لیکن اس آخری قول پر امام نووی نے یہ اعتراض کیا ہے کہ صلوۃ میں لام کلمہ واو ہے اور صلیتُ میں یا رہے، فکیف یصح الاشتقاق، اشتقاق کے لئے حروف اصلیہ میں اشتراک ضروری ہے، لیکن علماء نے اس اعتراض کی تغلیط کی ہے کہ جملہ حروف اصلیہ میں اشتراک صرف اشتقاقِ صغیر میں شرط ہے، اشتقاق کبیر میں شرط نہیں، اشتقاق کی کئی قسمیں ہیں جن کو ابتدائی کتاب مراح الارواح اور انتہائی بیضاوی شریف میں دیکھ لیا جائے۔

البحث الثالث :- ابتداءِ مشروعیت صلوۃ، اس پر تو سب کا اتفاق ہے کہ اس کی مشروعیت قبل الہجرۃ لیلۃ الاسراء میں ہوئی چنانچہ امام بخاری نے باب قائم کیا ہے باب کیف فرضت الصلٰوۃ فی الاسراء، لیلۃ الاسراء کے سنہ اور ماہ اور تاریخ تینوں میں اختلاف ہے، پہلے سنہ کا اختلاف سنیئے۔

امام نووی نے شرح مسلم میں اس سلسلہ میں تین قول ذکر کئے ہیں ۱ نبوت کے پندرہ ماہ بعد ۲ نبوت کے پانچ سال بعد ۳ ہجرت سے ایک سال قبل، اور حافظ ابن حجر نے فتح الباری میں اس سلسلہ میں دس سے زائد قول لکھے ہیں، سب سے پہلے انھوں نے قبل الہجرۃ بسنۃ ہی کو ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ اسی کے قائل ہیں ابن سعد وغیرہ اور اسی پر جزم کیا ہے امام نووی نے اور ابن حزم نے تو یہاں تک کہدیا کہ اس پر علماء کا اجماع ہے، حافظ کہتے ہیں اجماع نقل کرنا صحیح نہیں، اس لئے کہ اس میں اختلاف کثیر ہے دس سے زائد اقوال ہیں، پھر حافظ نے ان اقوال کو ذکر کیا جن میں ایک ہجرت سے تین سال قبل اور ایک ہجرت سے پانچ سال قبل بھی ہے۔ لہٰذا اس پر اجماع نقل کرنا تو صحیح نہیں لیکن قولِ اکثر کہہ سکتے ہیں چنانچہ علامہ قسطلانی نے اسی قبل الہجرۃ بسنۃ والے قول کو اکثر علماء کی طرف منسوب کیا ہے اس کے علاوہ قسطلانی نے دو قول اور لکھے ہیں ہجرت سے ایک سال اور پانچ ماہ قبل، ہجرت سے ایک سال اور تین ماہ قبل۔

جو علماء یہ کہتے ہیں کہ لیلۃ الاسراء ہجرت سے ایک سال قبل نہیں بلکہ تین یا پانچ سال قبل ہوئی وہ اس کی وجہ یہ بتلاتے ہیں کہ مروی ہے کہ حضرت خدیجہؓ نے فرضیتِ صلوۃ کے بعد حضور کے ساتھ نماز پڑھی ہے اور مشہور قول کی بناء پر حضرت خدیجہؓ کی وفات ہجرت سے پانچ یا تین سال قبل ہوئی تو یہ ان کا نماز پڑھنا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اسی وقت درست ہو سکتا ہے جب لیلۃ الاسراء کو ہجرت سے چند سال قبل مانا جائے۔ لیکن حافظ کہتے ہیں کہ اس میں بھی روایات مختلف ہیں کہ خدیجہؓ نے فرضیت صلوۃ کے بعد آپ کے ساتھ نماز پڑھی یا نہیں، اگر مان لیا جائے کہ پڑھی ہے تو ہو سکتا ہے کہ صلواتِ خمسہ کی فرضیت سے پہلے جو دو نمازیں (جن کا ذکر اگلی بحث میں آرہا ہے) آپ پڑھا کرتے تھے وہ مراد ہوں۔

ماہ اور تاریخ میں یہ اختلاف ہے۔ ۲۷ ربیع الآخر، ۲۷ ربیع الاول، ۲۷ رجب اور مہینہ کے سلسلہ میں شوال

اور رمضان المبارک بھی کہا گیا ہے، امام نووی نے ۲۷ رجب کو راجح قرار دیا ہے، وہو المشہور فیما بین العوام، اس کے علاوہ تاریخ میں اور بھی اقوال ہیں، ۲۷، ۲۹، اور ۱۲، نیز دن میں بھی اختلاف ہے، لیلۃ الجمعہ، لیلۃ السبت، لیلۃ یوم الاثنین، اس تیسرے قول کی بناء پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یوم ولادت، یوم بعثت، یوم معراج، یوم ہجرت اور یوم وفات سب متفق ہوجاتے ہیں، کذا قیل۔

البحث الرابع: کیا صلوات خمسہ کی فرضیت سے پہلے کوئی نماز فرض تھی؟ کہا گیا ہے کہ ہاں! دو نمازیں تھیں، صلوٰۃ قبل طلوع الشمس وصلوٰۃ قبل غروبہا یعنی عصر وفجر، پھر یہ دو نمازیں کہا گیا ہے کہ آپ فرضاً پڑھتے تھے اور کہا گیا ہے کہ نفلاً اور ایک قول یہ ہے کہ شروع میں کوئی نماز نہ تھی سوائے صلوٰۃ اللیل کے جس کی فرضیت سورۂ مزمل میں مذکور ہے جس کا حکم صرف ایک سال تک باقی رہا اس کے بعد امت کے حق میں اس کی فرضیت بالاتفاق منسوخ ہوگئی سوائے عَبیدہ سلمانی کے کہ ان سے تہجد کا وجوب منقول ہے ولو قدر حلبۃ شاۃ، البتہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں اختلاف ہے، ایک جماعت کہتی ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں بھی یہ حکم منسوخ ہوگیا، دوسری جماعت یہ کہتی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں منسوخ نہ تھا ہر دو فریق کا استدلال ومن اللیل فتہجد بہ نافلۃ لک سے ہے، ایک فریق نے نافلۃ کو مشہور معنی یعنی نفل پر محمول کیا، اور دوسرے فریق نے لغوی معنی پر یعنی فریضۃ زائدۃ لک۔

البحث الخامس: امامتِ جبرئیل کا واقعہ لیلۃ الاسراء کی صبح میں ظہر کے وقت پیش آیا اور نزولِ جبرئیل زوال کے بعد ہوا فرضیت صلوٰۃ کے بعد سب سے پہلے یہی نماز ادا کی گئی اسی لئے اس کو صلوٰۃ الاولیٰ کہا جاتا ہے اور ایک ضعیف روایت میں ہے کہ نزول جبرئیل عند الفجر ہوا تھا جب انھوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو نائم پایا تو آپ کو بیدار نہیں کیا، لوٹ گئے یہ روایت صحیح نہیں ہے، غالباً کسی راوی کو لیلۃ التعریس ولیلۃ الاسراء میں اشتباہ واقع ہوا، ایسے ہی نسائی کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ امامت جبرئیل کی ابتداء صلوٰۃ فجر سے ہوئی یہ بھی شاذ اور خلافِ مشہور ہے۔

البحث السادس: مجموعِ صلواتِ خمسہ کی فرضیت اس امت کے خصائص میں سے ہے، عشاء کے علاوہ باقی چار نمازیں امم سابقہ میں متفرق طور پر پائی جاتی تھیں اور صلوٰۃ العشاء صرف اس امت کے ساتھ خاص ہے، چنانچہ حضرتؒ نے بذل میں طحاوی کی روایت من حدیث عائشہؓ نقل کی ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ جب صبح صادق کے وقت قبول ہوئی تو انھوں نے دو رکعت پڑھی اس پر صبح کی نماز مشروع ہوئی، اور حضرت اسحٰق یا اسماعیل علیہما السلام (علی اختلاف الروایتین) کا فدیہ ظہر کے وقت آیا تھا جس پر انھوں نے چار رکعت بطور شکرانہ کے پڑھیں اس وقت سے ظہر کی نماز مشروع ہوئی، اور حضرت عزیر علیہ السلام کو نوم طویل سے سو برس بعد عصر کے وقت بیدار کیا گیا، اس پر انھوں نے چار رکعت ادا کیں اس پر عصر کی نماز مشروع ہوئی، اور حضرت داؤد علیہ السلام کی لغزش بوقت غروب معاف ہوئی تو وہ چار رکعت پڑھنے کی نیت سے کھڑے ہوئے لیکن شدت حزن اور تعب کی وجہ سے

تیسری رکعت پر بیٹھ گئے اور چوتھی رکعت نہ پڑھ سکے اس وقت سے مغرب کی تین رکعات مشروع ہوئیں اور عشاء کی نماز سب سے پہلے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی امت نے پڑھی۔

البحث السابع :- نماز کی فرضیت کتاب، سنت اور اجماع سے ثابت ہے، قال اللہ تعالیٰ وما امروا الا لیعبدوا اللہ مخلصین له الدین، حنفاء ویقیموا الصلوٰة الآیة اسی طرح بنی الاسلام علی خمس شہادة ان لا الہ الا اللہ وان محمداً رسول اللہ واقام الصلوٰة وایتاء الزکوٰة، الحدیث، (متفق علیہ) اور اس کے علاوہ بے شمار آیات واحادیث ہیں جو شخص فرضیتِ صلوٰۃ کا منکر ہو اس کے کفر پر علماء کا اتفاق ہے اور جو فرضیت کا قائل ہونے کے ساتھ صرف عملاً اس کو ترک کرے تو جمہور علماء جس میں امام مالکؒ اور امام شافعیؒ بھی ہیں، کا مسلک یہ ہے کہ وہ فاسق ہے اور اس کی سزا قتل ہے، حداً لا کفراً، اور امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک اس کی سزا تعزیر اور حبس دائم ہے یہاں تک کہ تائب ہوجائے، اور ایک جماعت کی رائے یہ ہے کہ تارک صلوٰۃ کافر ہے امام احمدؒ کی بھی ایک روایت یہی ہے اور یہی رائے ہے عبداللہ بن مبارکؒ واسحق بن راہویہؒ کی، دوسری روایت امام احمدؒ کی مثل جمہور کے ہے، جمہور کی دلیل آیت کریمہ ان اللہ لا یغفر ان یشرک به ویغفر ما دون ذلك لمن یشاء ہے۔

شافعیہ وغیرہ نے تارکِ صلوٰۃ کے قتل پر استدلال امرت ان اقاتل الناس حتی یقولوا لا الہ الا اللہ ویقیموا الصلوٰة ویؤتوا الزکوٰة، الحدیث، (متفق علیہ) سے کیا ہے، اور حنفیہ کا استدلال لا یحل دم امرئ مسلم الا باحدی ثلاث، الحدیث (رواہ ابوداؤد) سے ہے اور دلیل شافعیہ کا وہ جواب یہ دیتے ہیں کہ آپ نے جو حدیث پیش کی ہے اس میں قتال کا حکم ہے اور قتال وقتل میں فرق ہے، قتال نام ہے محاربہ من الجانبین کا، لہٰذا مطلب یہ ہوا کہ اگر تارکینِ صلوٰۃ کے ساتھ ترکِ صلوٰۃ کی وجہ سے قتال کی نوبت آئے تو اس کی اجازت ہے جس طرح حضرت صدیق اکبرؓ نے مانعین زکوٰۃ کے ساتھ قتال کیا تھا چنانچہ حنفیہ کا مسلک بھی یہی ہے کہ تارک فرض کے ساتھ قتال کیا جائے جب کہ اس طرف سے محاربہ پایا جائے۔

البحث الثامن :- اہمیتِ صلوٰۃ، نماز کی اہمیت کے لئے اول تو بحث سابق ہی کافی ہے کہ علماء اہل سنت والجماعۃ میں سے ایک گروہ کی رائے یہ ہے کہ تارکِ صلوٰۃ کافر ہے جبکہ نماز کے علاوہ کسی اور تارک فرض کے بارے میں ان کی یہ رائے نہیں ہے، اسی طرح ترمذی شریف کتاب الایمان باب ماجاء فی ترك الصلوٰة کے ذیل میں ہے عن عبداللہ بن شقیق العقیلی قال کان اصحاب محمد صلی اللہ علیه وسلم لا یرون شیئاً من الاعمال ترکه کفر غیر الصلوٰة اور ایسے ہی ابوداؤد شریف کتاب الخراج میں ایک حدیث آرہی ہے جو حضرت جابرؓ سے منقول ہے وہ فرماتے ہیں کہ وفدِ ثقیف جب اسلام لانے کے لئے حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوا تو بوقت بیعت علی الاسلام انھوں نے چند شرطیں لگائیں ان لا یُحشَروا ولا یُعشَروا ولا یُجَبّوا اول شرط یہ کہ انسے جہاد میں جانیکا مطالبہ نہ کیا جائے، دوسری یہ کہ زکوٰۃ اور عشر نہ وصول کیا جائے، تیسری یہ کہ وہ رکوع کے لئے جھکیں گے نہیں یعنی نماز نہیں پڑھیں گے تو اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا لکم ان لا تحشروا ولا تعشروا

یعنی جہاد اور عشر کے بارے میں تمہاری شرط منظور کی جاتی ہے لیکن تیسری شرط کے بارے میں آپ نے ارشاد فرمایا، ولاخیر فی دین لیس فیہ رکوع، کہ یہ شرط منظور نہیں اس لئے کہ وہ اسلام ہی کیا جس میں رکوع نہ ہو اور آدمی نماز نہ پڑھے، اسی طرح مؤطا مالک کی روایت میں ہے کہ جس شب یعنی صبح کی نماز میں حضرت عمرؓ پر حملہ کیا گیا اور ان پر غشی طاری ہوگئی تو افاقہ ہونے پر نماز کے لئے عرض کیا گیا تو آپ نے کہنے والے کی تائید کی اور فرمایا نعم ولاحظ فی الاسلام لمن ترك الصلوٰة، ہاں! ضرور (اسی حال میں ہم نماز پڑھتے ہیں) اس شخص کا اسلام میں کوئی حصہ نہیں جو نماز نہ پڑھے، چنانچہ آپ نے اسی حالت میں نماز پڑھی جبکہ خون بہہ رہا تھا رضی اللہ عنہ۔

حدثنا عبداللہ بن مسلمة۔ قولہ یقول جاء رجل۔ اس حدیث کے راوی طلحہ بن عبید اللہؓ ہیں جو کہ مشہور صحابی اور عشرہ مبشرہ میں سے ہیں جنگ جمل ۳۶ھ میں شہید ہوئے مروان کے تیر سے۔

اس رجل کے بارے میں اکثر شراح کی رائے یہ ہے کہ یہ ضمام بن ثعلبہ ہیں جو قبیلۂ بنو سعد بن بکر کے وافد تھے جیسا کہ صحیحین کی ایک روایت میں اس نام کی تصریح ہے اور ہمارے یہاں ابوداؤد میں ابواب المساجد میں باب المشرك يدخل المسجد کے ذیل میں بھی آرہا ہے اس میں بھی ضمام بن ثعلبہ کی تصریح ہے، بذل اور منہل دونوں میں بھی یہی لکھا ہے لیکن اوجز میں اس پر تفصیلی کلام کیا ہے اور لکھا ہے کہ علامہ قرطبی کی رائے اس کے خلاف ہے وہ فرماتے ہیں کہ جس روایت میں ضمام بن ثعلبہ کی تصریح ہے وہ روایت اور قصہ دوسرا ہے، دونوں روایتوں کے سیاق اور سوالات میں جو آنیوالے شخص نے کئے تھے فرق ہے، حضرت امام مسلمؒ نے ان دونوں روایتوں کو اپنی صحیح میں ایک دوسرے کے قریب ذکر کردیا ہے، تو اب چونکہ ایک روایت میں رجل کے نام کی تصریح تھی اس لئے بہت سے شراح نے یہ سمجھا کہ اس روایت میں بھی رجل کا مصداق وہی ہے اور ان دونوں قصوں کو ایک سمجھتے ہوئے رجل کا مصداق ضمام ہی کو قرار دیا حالانکہ ایسا نہ تھا، حافظ ابن حجرؒ نے قرطبی کی رائے کی تائید فرمائی ہے لہٰذا یہ کوئی اور شخص ہیں جن کا نام معلوم نہیں۔

من اھل نجد۔ نجد کہتے ہیں ارض مرتفع کو اور یہ نام ہے بلاد عرب کے اس حصہ کا جو حجاز اور عراق کے درمیان ہے

یُسمع دَوِیّ صوتہ۔ یعنی آپ کی خدمت میں ایک اعرابی آئے جن کے بال منتشر تھے اور جن کی آواز کی بھنبھناہٹ سننے میں آرہی تھی اور بات سمجھ میں نہیں آرہی تھی کہ کیا کہہ رہے ہیں، دَوِیّ وہ صوت ہے جو سنائی تو دے لیکن مفہوم سمجھ میں نہ آئے ان کی بات سمجھ میں کیوں نہیں آرہی تھی اس کی وجہ شراح نے یہ لکھی ہے کہ انھوں نے قریب آنے سے پہلے ہی سوال شروع کردیا تھا تو بُعد کی وجہ سے بات سمجھ میں نہیں آرہی تھی، ہاں جب قریب آگئے تب پتہ چلا کہ کیا سوال کر رہے ہیں یہاں پر حضرت شیخ کے والد صاحب کی رائے دوسری ہے وہ یہ کہ جب کوئی معمولی سا آدمی کسی بڑے شخص کی خدمت میں کسی بات کے لئے جاتا ہے تو جو بات کہنی ہوتی ہے اس کو آہستہ آہستہ زبان سے ادا کرتا ہوا اور رٹتا ہوا چلا جاتا ہے تاکہ جو بات اس کو وہاں جاکر کہنی ہے اس کو صحیح کہہ سکے، اسی طرح یہ اعرابی بھی جب حضور کی خدمت میں آرہے تھے۔

جو جو باتیں ان کو حضور سے دریافت کرنی تھیں ان کو رٹتے ہوئے آرہے تھے، یہی مراد ہے دوی صوت سے جس کو صحابہ سمجھ نہ سکے تھے۔

یسأل عن الاسلام، اسلام سے مراد شرائع اسلام ہیں اور قرینہ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا جواب ہے، اس لئے کہ جواب میں حقیقتِ اسلام یعنی شہادتین مذکور نہیں ہیں، یا یہ کہا جائے کہ سوال حقیقتِ اسلام ہی سے ہے لیکن شہادتین کا ذکر اس لئے آپ نے ترک فرمادیا کہ سائل اس کے ساتھ پہلے سے متصف تھا، یا یہ کہ راوی نے اختصاراً ذکر نہ کیا ہو، واللہ تعالیٰ اعلم۔

خمس صلوات الخ اس حدیث میں وتر مذکور نہیں، شافعیہ وغیرہ کو استدلال کا موقع مل گیا کہ وتر واجب نہیں ہماری طرف سے کہا گیا ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک وتر کا وجوب نہ ہوا ہو یا یہ کہا جائے کہ وتر کی نماز تابع ہے عشاء کے اسی لئے اس کو مستقلاً ذکر نہیں کیا اور صلوۃ عید کے بارے میں یہ کہا جائے کہ یہاں پر مذکور فرائض یومیہ ہیں اور صلوۃ عید واجباتِ سَنَوِیَّہ میں سے ہے یعنی وہ سالانہ نماز ہے نہ کی روزانہ کی۔

## تطوعات کا شروع کرنے سے واجب ہونا اور اس میں اختلافِ ائمہ

الا ان تطوع، یہاں پر ایک مشہور اختلافی مسئلہ ہے وہ یہ کہ نفل نماز شروع کرنے کے بعد حنفیہ مالکیہ کے یہاں واجب ہو جاتی ہے اس کا پورا کرنا ضروری ہے اگر پورا نہ کرے تو قضا واجب ہے حنفیہ کے یہاں مطلقاً اور مالکیہ کے یہاں اس صورت میں جبکہ بلا عذر کے اس کو توڑ دے ورنہ نہیں اور شافعیہ وحنابلہ کے نزدیک نفل نماز کا حکم جو شروع کرنے سے پہلے ہے وہی بعد میں اس کا اتمام واجب نہیں، یہ حدیث ہماری دلیل ہے اس لئے کہ اصل استثناء میں اتصال ہے اور مستثنیٰ متصل وہ ہے جو ماقبل کی جنس سے ہو، اور یہاں ماقبل میں واجبات و فرائض کا ذکر ہے لہٰذا معلوم ہوا کہ تطوع شروع کرنے کے بعد واجب ہو جاتا ہے، شافعیہ حنابلہ اپنے مسلک کے پیش نظر اس استثناء کو منقطع مانتے ہیں، استثناء منقطع ماقبل کی جنس سے نہیں ہوتا، لہٰذا مطلب یہ ہوا کہ صلوات خمسہ کے علاوہ جو نماز بھی پڑھی جائے گی وہ واجب نہ ہوگی بلکہ مستحب ہوگی، ماقبل میں فرض کا ذکر تھا اور یہاں مستحب کا اس لئے یہ استثناء منقطع ہوا، ہمارے علماء نے کہا کہ اصل استثناء میں اتصال ہے لہٰذا وہی مراد ہونا چاہئے لیکن شافعیہ کی جانب سے یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس استثناء کو اتصال پر کیسے محمول کیا جا سکتا ہے جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم صلوات خمسہ کے علاوہ پر تطوع کا اطلاق فرما رہے ہیں اس لئے کہ آپ فرما رہے ہیں الا ان تطوع معلوم ہوا کہ باقی سب نمازیں تطوع ہیں، ہماری طرف سے اس کا جواب دیا گیا کہ استثناء متصل ہی ہے اور الا ان تطوع کا مطلب یہ ہے کہ الا ان تشرع فی التطوع، تو تطوع سے مراد حدیث میں شروع فی التطوع ہے، لہٰذا یہ نہیں کہہ سکتے کہ صلوات خمسہ کے علاوہ باقی سب نمازیں تطوع ہیں حدیث میں ان کو تطوع کہا جا رہا ہے۔ فلا اشکال۔ حنفیہ مالکیہ کے مسلک کی تائید آیت کریمہ لا تبطلوا اعمالکم

سے بھی ہوتی ہے اس لئے کہ نفل کو شروع کرنے کے بعد اگر پورا نہ کیا جائے گا تو یقیناً اس میں ابطال عمل ہے جس سے احتراز ضروری ہے، لہٰذا اتمام واجب ہوا۔

نفل نماز میں اختیار ابتداءً اور شروع کرنے کے اعتبار سے ہے کہ اس کے شروع کرنے اور نہ کرنے کا آدمی کو اختیار ہے، شروع کرنے کے بعد یعنی انتہاءً اختیار نہیں، یہی اختلاف صوم تطوع میں بھی ہے لیکن واضح رہے کہ حج نفل شروع کرنے سے بالاتفاق واجب ہو جاتا ہے، یہاں آکر شافعیہ ہمارے ساتھ ہو گئے ہیں، وذکر له رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الصدقۃ، راوی کو چونکہ روایت کے اصل الفاظ یاد نہ رہے تھے اس لئے اس طرح کہہ رہے ہیں۔ احتیاطاً تعبیر کو بدل دیا، قولہ فقال لا الا ان تطوع، بظاہر معلوم ہو رہا ہے کہ سالانہ زکوٰۃ جو مال میں سے دی جاتی ہے بس وہی واجب ہے حالانکہ صدقۃ الفطر اور نفقۃ العیال بھی تو واجب ہے، جواب یہ ہے کہ اس حدیث میں ذکر حقوق مالیہ اصلیہ کا ہے یعنی جو حق براہ راست بلاواسطہ کسی اور شئی کے مال سے متعلق ہوتا ہے، سو وہ صرف زکوٰۃ ہی ہے اور صدقۃ الفطر مال کے حقوق اصلیہ میں سے نہیں ہے بلکہ اس کا سبب وجوب جیسا کہ آپ نے اصول فقہ میں پڑھا ہوگا، رأس یمونہ[1] ویلی علیہ ہے، اسی لئے صرف ایک نصاب والے شخص کو صدقۃ الفطر اپنی ذات کے علاوہ تمام عیال کی طرف سے دینا پڑتا ہے، اس لئے کہ رؤس میں تعدد ہے ورنہ مال یعنی نصاب تو ایک ہی ہے، چند اشخاص کی طرف سے کیوں دینا واجب ہے علیٰ ہذا نفقۃ العیال کہ اس کا وجوب بھی انسان پر عدد رؤس کے توسط سے ہوا ہے، لہٰذا یہ حقوق اور واجبات براہ راست یعنی بلاواسطہ مال سے متعلق نہیں ہیں۔

**فائدہ:** اس حدیث میں ارکان اسلام کے ذیل میں حج کو ذکر نہیں کیا گیا اس میں چند احتمال ہیں ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک حج فرض ہی نہ ہوا ہو یا یہ کہ فرض تو ہو گیا تھا لیکن سائل کا مقصود سوال سے یہ تھا کہ مجھ پر کون سے احکام فرض ہیں اور وہ شخص ان میں سے نہ ہوگا جن پر حج فرض ہوتا ہے اس لئے آپ نے اس کو بیان نہیں فرمایا اور یہ بھی کہا جا سکتا ہے بطریق احتمال عقلی ہو سکتا ہے کہ حج کا فرض ہونا سائل کو پہلے سے معلوم ہو اس لئے اس کے ذکر کی حاجت نہ ہوئی۔

## ایک مشہور اشکال اور اس کا جواب

واللہ لا ازید علی ھذا ولا انقص، یہاں پر ایک سوال ہے وہ یہ کہ اس شخص نے قسم کھا کر کہا کہ میں اس پر نہ زیادتی کرونگا اور نہ کمی، لا انقص، کہنا تو ٹھیک ہے لیکن لا ازید کہہ رہا ہے کہ میں ان فرائض پر زیادتی نہیں کروں گا گویا ترک نوافل پر قسم کھا رہا ہے اور پھر بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بارے میں فرما رہے ہیں افلح الرجل ان صدق جواب یہ ہے کہ یہ شخص اپنی قوم کا ایلچی تھا تو مراد اس کی یہ ہے لا ازید فی الابلاغ کہ میں آپ کی بات پہنچانے میں کمی زیادتی نہیں کروں گا عمل میں کمی زیادتی کی نفی مراد نہیں، یا نفی زیادتی کی من حیث الاعتقاد والفرضیت ہے، یعنی پانچ نمازوں پر

[1] یعنی ذات مکلف۔

فرض ہونے کی حیثیت سے زیادتی نہیں کروں گا، مثلاً پانچ نمازوں کے بجائے چھ کو فرض سمجھوں یا چار رکعت کے بجائے پانچ پڑھوں ایسا نہیں کروں گا یہ سب کچھ شراح فرماتے ہیں اور میں جواب میں یہ کہا کرتا ہوں کہ نقصان اور زیادتی کا تعلق شئ محدود و معین سے ہوا کرتا ہے اور محدود و معین صرف فرائض ہیں، تطوعات تو محدود ہی نہیں ان کی تعداد متعین ہی نہیں تو اس میں کمی زیادتی نہ کرنے کا کیا مطلب، حاصل یہ کہ اس نفی کا تعلق فرائض ہی سے ہے۔ تطوعات سے اس کا تعلق ہی نہیں لہذا نوافل کے کرنے نہ کرنے کا اعرابی کے کلام میں کوئی ذکر ہی نہیں ہے، فلا اشکال اصلاً۔

افلح ان صدق، اس روایت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کے فلاح کو ان صدق کے ساتھ مقید فرمایا ہے اور ایک دوسری روایت میں یہ ہے من سرہ ان ینظر الی رجل من اھل الجنۃ فلینظر الی ھذا یعنی آپ نے فرمایا کہ جس شخص کو کسی جنتی کو دیکھنا ہو تو اس کو دیکھ لے، یہاں پر آپ نے اس حکم کو صدق کے ساتھ معلق نہیں فرمایا اس کی کیا وجہ ہے؟ اس کے مختلف ـــــ جواب دئے گئے ہیں، ۱ اس کی موجودگی میں آپ نے مصلحۃً تعلیقاً فرمایا تاکہ اس میں گھمنڈ پیدا نہ ہو اور پھر بعد میں اس کے مجلس سے جانے کے بعد بلا تعلیق اور بالجزم اس کے جنتی ہونے کی بشارت دی، اور یہ بھی کہا گیا ہے شروع میں آپ کو اس کی صدقِ نیت کا علم نہ تھا اس لئے اس کو مقید فرمایا اور بعد میں آپ کو اس کے صدق نیت کی اطلاع ہو گئی تب آپ نے بلا تعلیق فرمایا، ایک جواب یہ بھی دیا گیا ہے کہ ایک جگہ جنتی ہونے کا ذکر ہے اور ایک جگہ فلاح پانے کا، جنتی ہونا زیادہ خاص بات نہیں کیونکہ ہر مسلم جنتی ہے اور فلاح اس سے اونچا درجہ ہے اس لئے اس کو صدق کے ساتھ معلق کیا کیونکہ فلاح اعلیٰ درجہ کی کامیابی کو کہتے ہیں جس میں ہر طرح کا امن اور عافیت ہو۔

۲- قولہ افلح وابیہ، یہ باب کی دوسری حدیث ہے پہلی حدیث میں ابو سہیل سے روایت کرنے والے مالک تھے اور اس میں اسماعیل بن جعفر ہیں، اس روایت میں وابیہ کی زیادتی ہے جو پہلی روایت میں نہیں تھی اس میں یہ ہے کہ آپ نے اس سائل کے باپ کی قسم کھائی حالانکہ حلف بالآباء کی حدیث میں ممانعت وارد ہے لاتحلفوا بآبائکم جواب یہ ہے کہ ممکن ہے یہ واقعہ نہی سے پہلے کا ہو، اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہاں پر مضاف محذوف ہے یعنی وَرَبِّ ابیہ اور یہ بھی کہا گیا ہے ممکن ہے کہ کراہت صرف امت کے حق میں ہو شارع علیہ السلام کے لئے نہ ہو، نیز کہا گیا ہے کہ یہ لفظ وابیہ نہیں ہے بلکہ دراصل واللہ تھا لکھنے میں غلطی ہوئی اگر اسی لفظ کے دونوں شوشے بڑھا دئے جائیں تو یہی واللہ ہو جائے گا نقطوں کو حذف کرنے کے بعد۔

# بَاب فی المَواقیت

مواقیت میقات کی جمع ہے جیسے میزان کی جمع موازین، میقات کے معنی ہیں وقت معین جو کسی کام کے لئے مقرر

